اشیاء پیش کی جاتی ہیں۔ تو اصل مسئلہ کی حقیقت یہ ہے لیکن ان مسائل میں وہابیہ کے بڑے بڑے علماء آنکھ بند کر کے دھاندلی پر آمادہ ہو جاتے ہیں۔

حقانی بے چارہ تو جاہل وان پڑھ ہے اس کو تو جیسا سکھادیا گیا وہی بولتا ہے۔

(۶) متابعت امام فرائض اور واجبات میں واجب ہے: شامی میں ہے: "والحاصل ان متابعة الامام فی الفرائض والواجبات واجبة من غیر تاخیر وتکون سنة فی السنن"

پس صورت مسئولہ میں تو ادعیہ ماثورہ کا پڑھنا سنت ہے، دعائیں چھوڑ دے گا اور سلام پھیر دے گا کہ سلام واجب ہے۔

(۷) زید کی بات غلط ہے اور انہوں نے ہدایہ کی عبارت کو غلط سمجھا ہے۔

ہدایہ کی عبارت یہ ہے: "واذن المؤذن بین یدی المنبر"

انہوں نے منبر کے پاس سمجھا ہے جو صحیح نہیں، بین یدیہ کا ترجمہ سامنے ہے، چنانچہ حدیث ابوداؤد شریف میں لفظ بین یدیہ بھی ہے اور علی باب المسجد بھی ہے جس کا مطلب صاف یہ ہوا کہ خارج مسجد، مسجد کا دروازہ بھی بین یدیہ کہا جاتا ہے تو دروازہ منبر کے قریب تو نہیں تھا سامنے البتہ ہے ہدایہ کی عبارت اور حدیث ابوداؤد میں کوئی تعارض نہیں۔

(۸) ان تینوں وقتوں میں نماز مکروہ تحریمی قابل اعادہ ہوگی۔ فقط واللہ تعالی اعلم

عبدالمنان اعظمی شمس العلوم گھوسی اعظم گڑھ ۲۲ محرم الحرام ۱۴۰۹ھ

(۴۳) **مسئلہ:** کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ

ایک قبرستان میں چند درختان زید کے ہیں، اس کا مقدمہ ایک غیر مسلم سے دیوانی میں جاری ہے زید نے اپنے درختوں کو قبرستان کے لیے وقف کر دیا ہے، زید سے ذاتی رنجش کی بنا پر ایک مسلم نے غیر مسلم کی موافقت میں گواہی دی کہ متنازعہ زمین ۲۵۰ کڑی زمین درختان مذکور غیر مسلم کے ہیں، حالانکہ متنازعہ زمین ۵۰۰ کڑی سرکاری کاغذ میں مع پرانی در پرانی قبریں درج ہیں اور قرب وجوار کے برابر کفن دفن اور جنازہ میں شرکت کرتے رہتے ہیں، امر مطلوب ایسے شخص کے بارے میں از روئے شرع کیا حکم ہے۔ بینوا توجروا

المستفتی سید علی

## الجواب

بر تقدیر صدق مستفتی وہ جھوٹی گواہی دینے والا مسلمان سخت گنہگار اور بے توبہ مرا تو عذاب الٰہی کا مستحق ہوگا۔ واللہ تعالی اعلم عبدالمنان اعظمی شمس العلوم گھوسی اعظم گڑھ ۱۵ ر شعبان المعظم ۱۴۰۹

